حقانیت کی دلیل ہے تو عیسوی اور آریا مذہب مرزائی دین سے سو گنے اور ہزار گنے زیادہ حق ہے۔

مرزا قادیانی مسیح موعود بنے تھے تو لازم تھا کہ سب سے پہلے ان کو عیسائی قبول کرتے۔ وہ آسمانی بھیڑوں کے چرواہے تھے تو ضرور تھا کہ تمام بھیڑیں جن کی تاک میں بھیڑیئے لگے تھے قادیان کے رمنہ میں ممیاتی آتیں لیکن بھیڑیں تو مرزا قادیانی کو بھیڑیا سمجھ رہی ہیں کہ وہ ان کو اپنے عیش وعشرت کا چرب لقمہ بنانا چاہتے ہیں۔ اگر مرزا قادیانی تناسخی اوتار تھے تو ۲۲ کروڑ ہنود ان کی مورتی کو ڈنڈوت کرتے اور مندر پر موہن بھوگ چڑھاتے۔ لیکن کسی ہندو نے اپنے چوکے اور رسوئی کا بچا کچا آلش بھی مرزا قادیانی کے ماتھے نہ مارا۔ پھر کس بھروسے پر شکرا اور کس برتے پر تتا پانی۔

بعض باخبر اور خدا ترس مسلمان جو اول اول ان کے دام فریب میں آگئے بالآخر بارقۂ توفیق الٰہی نے ان کو مرزائی دام سے نکالا۔ شیطانی افسون کو رحمانی عزیمت نے کافور کر دیا۔ اگر مرزا قادیانی حق پر ہوتے تو ایسے سچے مسلمانوں کا ان سے منحرف ہونا اور مرزائی عقیدت وارادت اور بیعت پر تبرا بھیجنا کیا معنی رکھتا تھا۔ جو مسلمان یا ہندو عیسائی ہوگئے وہ بدستور عیسائی ہیں۔ انہوں نے اپنے آخری مرکز سے جنبش نہیں کی۔ کیا وجہ ہے کہ لوگ مرزائی مذہب قبول کرنے کے چند روز بعد یکا یک اس سے منحرف ہو جائیں۔ یا بعض اخوان الشیاطین جن بڑی مکھیوں مثلاً بھنوروں یا تتلیوں پر اپنا مکڑی کا جالہ تنا چاہیں وہ اس کو توڑ پھوڑ کر زناٹے اور بھنبھناہٹ کے ساتھ اڑ جائیں وجہ یہی ہے کہ جالا کمزور تھا۔ کمزور مکھیوں کے لئے تو ضرور ہے کہ وہ رزق عنکبوت بنیں۔

مرزائی جماعت میں یا تو کثرت سے جہال ہیں یا اپنے قدرح کی خیر منانے والے چند خودغرض دنیا پرست اپاہج ہیں جو گلے میں ڈھول ڈال کر مرزائیت کی ڈونڈی پیٹ رہے ہیں اور اس کی فیس چکھ رہے ہیں۔ جہال بدمال اور عوام کالانعام کسی گنتی میں نہیں۔ ہاں ان سے مرزائیت کے رجسٹر کی خانہ پری ضرور ہوتی ہے۔ ان میں سے بھی اگر حقانی علماء سے کسی کا سابقہ پڑتا ہے اور ان کی تلقین اور نیز توفیق الٰہی یاور ہوتی ہے تو جلد راہ راست پر آجاتے ہیں۔ ضمیمے میں اس کی بہت سی نظیریں ناظرین کی نظر سے گزر چکی ہیں۔ اور خود ضمیمے نے تین سال کے اندر مرزائیت کا جو کچھ استیصال کیا ہے اور مذبذب یقین والے۔ جس قدر راہ راست پر آئے اس کی تفصیل کے لئے دفتر درکار ہے اور اس کا اجر معاونین شحنۂ ہند وضمیمہ کی قسمت میں لکھا گیا ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ!